(۱۲) لفظ each . every . either . neither ہمیشہ Singular ساتھ لیتے ہیں.

(1) Each boy should go to school.

(2) Every man of you should play foot-ball.

(3) Either you or Gopal may go to school.

(4) Neither you no Ram should attend the Class

ان قواعد کے سوا باقی بے قاعدہ ہیں.

| Singular | Plural | Singular | Plural |
|---|---|---|---|
| Man | Men | Ox | Oxen |
| Tooth | Teeth | Foot | Feet |
| Goose | Goosee | Woman | Women |
| Child | Children | Brother | Brotheren<br>Brothers |

وہ اسم جن کی کہ جمع اور واحد یکساں ہیں

| | | | |
|---|---|---|---|
| Deer | Deer | Sheep | Sheep |
| Fish | Fish | Swine | Swine |
| Dozen | D-ozen | | |

# بارہواں سبق

## GENDER

## جینڈر

## تذکیر و تانیث

جینڈر کی چار قسمیں ہیں

| | | |
|---|---|---|
| (۱) | Masculine | (نر) |
| (۲) | Feminine | (مادہ) |
| (۳) | Nuter | (بیجان) |
| (۴) | Common | (نر و مادہ دونوں کیلئے) |

نوٹ:۔ Masculine اور Feminine کی تبدیلی تین حصوں میں کی گئی ہے۔

آگے لکھی ہوئی مثالیں ذہن نشین کر لیجئے۔

## آخری حروف کی تبدیلی

| Masculine | Feminine | Masculine | Feminine |
|---|---|---|---|
| Actor | Actress | Auther | Authoress |
| Duke | Duchess | Empror | Empress |
| God | Godess | Heir | Heiress |
| Hero | Heroine | Hunter | Hunteress |
| Lad | Lass | Lion | Lioness |
| Master | Mistress | Negro | Negress |
| Priest | Priestess | Prince | Princess |
| Shephard | Shepherdess | Tiger | Tigress |
| Prophet | Prophetess | Widower | Widow |

## پورے لفظ کی تبدیلی

| Masculine | Feminine |
|---|---|
| Bachellor | Maid |
| Boar | Sow |

سیکھو یہ قیمتی



| Masculine | Feminine | Masculine | Feminine |
|---|---|---|---|
| Boy | Girl | Bull | Cow |
| Brother | Sister | Cock | Hen |
| Bullock (steer) | Heifer | Dog | Bitch |
| Buck | Doe | Drake | Duck |
| Earl | Countess | Father | Mother |
| Friar (Monk) | Nun | Gentle man | Lady |
| Gander | Goose | Hart | Roe |
| Horse | Mare | Husband | Wife |
| King | queen | Lord | Lady |
| Man | Woman | Nephew | Niece |
| Sir | Madam | Son | Daughter |
| Stag | Hind | Uncle | Aunt |

ایک لفظ آگے پیچھے لگا کے

| | |
|---|---|
| He - goat | She - goat |
| Land - Lord | Land - lady |
| Man - servant | Maid - servant |

| Masculine | Feminine |
|---|---|
| Grand-father | Grand-mother |
| Bride-groom | Bride |
| Great-uncle | Great-aunt |
| Pea-Cock | Pea-hen |
| Cock-sparrow | Hen-sparrow |

## NOUNS IN COMMON GENDER

## وہ اسم جو کامن جینڈر میں ہیں

| | |
|---|---|
| Bird | Cock or hen |
| Calf | Bullock or heifer |
| Camel | Male or female |
| Cat | Male or female |
| Cousin | Male or female |
| Deer | Stag or Hind |
| Elephant | Male or female |
| Fish | Milter or spawner |

| | |
|---|---|
| Fowl | Cock or hen |
| Lamb | Male or female |
| Parent | Father and mother |
| Pig | Boar or sow |
| Person | Man or woman |
| Pupil | Male or female |
| Relation | Male or female |
| Servant | Man or maid |
| Student | Mail or femail |
| Teacher | Master or misteress |
| Baby or infant | Male or female |
| Child | Boy or Girl |
| Child | Son or daughter |
| Friend or enemy | Male or female |
| Monarch or soverign | King or queen |
| Orphan | Boy or girl |

# تیرھواں سبق

## TRANSLATION

## ترجمہ

Translation ترجمہ

میرا خیال ہے کہ اب تک جو کچھ بھی آپ نے اس کتاب میں پڑھا۔ اُسے اچھی طرح سے یاد کر لیا ہوگا۔ بار بار پڑھیئے۔ بار بار لکھیئے انگریزی ضرور آ جائیگی۔ اب ترجمہ کے متعلق کچھ قاعدے عرض کروں گا۔ ان قاعدوں کو غور سے پڑھیئے۔ اور یاد کر لیجیئے۔ اس سے آپکو ترجمہ کرنے میں کسی قسم کی دقت نہ رہیگی۔ ملاحظ فرمایئے۔

## سوالیہ فقرہ

سوالیہ فقرہ وہ فقرہ ہے جسمیں کہ سوال دریافت کیا جائے اور جس فقرے کی نشانی عام طور پر لفظ "کیا" "کون" "کدھر" "کیسے" وغیرہ ہوں گے۔

(الف) کیا لال چند سکول جائے گا؟
(ب) گوپال آج کہاں گیا تھا؟

# سادہ فقرہ

اس فقرہ کو ہم عام طور پر جوابیہ جملہ بھی کہتے ہیں۔ اس فقرہ میں "کیا" "کون" "کہاں" "کیسے" وغیرہ الفاظ نہیں آتے۔ مثلاً
(الف) لال چند پانی پیئے گا۔
(ب) ہری کرشنا کیپ ہاؤس سے ٹوپی خریدنے جارہا ہے

# ترجمہ کرتے وقت فقرہ کا استعمال

جب آپ ترجمہ کرنے لگیں۔ تو دیکھو کون سا فقرہ ہے فرض کیجئے۔ اگر سوالیہ ہے تو سب سے پہلے فقرہ کے آخر والا لفظ یعنی حصہ مددی لگائیے
(۲) اس کے بعد سب سے پہلا لفظ یعنی فاعل (کام کرنے والا) لگائیے۔
(۳) اس کے بعد فقرہ کے آخیر کے ساتھ والا لفظ یعنی حصہ مددی کے ساتھ والا لفظ لگائیے۔

کیا رام اسکول جائے گا
۱ ۳ ۲

سوالیہ میں اس کا کچھ مطلب نہیں نکلتا۔ (کیا کی انگریزی نہیں ہوتی

فرض کیجیے۔ اگر سادہ فقرہ ہے۔ تو سب سے پہلے لفظ فقرے کا یعنی فاعل لگایئے جو کہ اسم یا ضمیر ہوگا۔

(۲) اِس کے بعد سب سے اخیر والا یعنی حصہ مددی لفظ۔

(۳) اِس کے بعد اخیر کے ساتھ والا یعنی حصہ مددی لفظ کے ساتھ والا لفظ لگایئے۔ مثلاً

شام آج پمین نئی سڑک سے خرید نے جائیگا

## خاکہ متعلق مندرجہ ذیل قواعد

| | ۱ | ۲ | ۳ |
|---|---|---|---|
| سوالیہ | آخر والا | پہلا | آخر کے ساتھ والا |
| سادہ | پہلا | آخر والا | آخر کے ساتھ والا |

**یادداشت** —— اگر آپ نے اِن قواعد کو حفظ کر لیا۔ تو سمجھ لیجئے۔ کہ بیڑا پار ہے۔

## آغاز قواعد ترجمہ

### قاعدہ نمبر ۱

جس سوالیہ فقرے کے آخر میں "تا ہے" "تے ہیں" "تا ہوں"

الفاظ آئیں۔ تو سب سے پہلے does اور do لگائیے۔ مگر یاد رہے کہ جب تیسرے شخص یعنی جو موجود نہ ہو (مثلاً رام وغیرہ) کا ذکر آئے۔ تو does لگائیے۔

**مثال:۔** (۱) کیا رام آج اپنے بھائی کے ساتھ سکول جاتا ہے

Does Ram go to school with his brother to-day

(۲) کیا ہری چاول کھاتا ہے؟

Does Hari take rice?

(۳) کیا تم کرنال شاپ کو جاتے ہو؟

Do you go to Karnal Shop?

کیا اشوک پانی پیتا ہے؟

Does Ashoke drink water?

## مشق متعلق قاعدہ نمبر ۱

مشق متعلق قاعدہ نمبر ۱

(۱) کیا ونود ہر روز ہاکی کھیلتا ہے؟

(۲) کیا سوہن لعل آم کھاتا ہے؟

(۳) کیا تم کرشنا کیپ ہاؤس دریبہ کلاں کو جاتے ہو؟

(۴) کیا شیام رام کو مارتا ہے؟

(۵) کیا وہ ہر روز سوتا ہے؟

# قاعدہ نمبر ۲

اگر "تا ہے" "تے ہیں" "تا ہوں" والا فقرہ سوالیہ نہ ہو۔ تو تیسرے شخص (جو موجود نہ ہو) اس کے ساتھ حرف فعل کے آخر میں s یا es لگائیے۔ مگر یاد رہے صرف واحد میں۔ یعنی جب تیسرا شخص اکیلا ہو۔

## مثال

(۱) امرناتھ ہر روز دوکان کو جاتا ہے۔

Amar nath goes to the shop daily

(۲) رام تاش کھیلتا ہے۔

Ram plays cards

(۳) میں ہر روز بوٹ خریدنے کو جاتا ہوں۔

I go to buy boots every day

(۴) ہم آم کھاتے ہیں۔

We eat mangoes.

## مشق متعلق قاعدہ نمبر ۲

(۱) میں پانی پیتا ہوں۔

(۲) ہری کرشنا پین خریدنے جاتا ہے

(۳) شیام دُوکان کھولتا ہے.

(۴) پرندے اُڑتے ہیں.

(۵) کُتا ہڈی کھاتا ہے.

(۶) بلی چُوہے کو پکڑتی ہے.

(۷) سوہن گاتا ہے.

(۸) بنارسی خربوزہ کاٹتا ہے.

(۹) دلوذ چاول کھاتا ہے.

(۱۰) میرا بھائی سویرے اٹھتا ہے.

# قاعدہ نمبر ۳

قاعدہ نمبر ۳

جس سوالیہ فقرہ کی نشانی آ اے ای ہوگی۔ یعنی یہ حروف فقرے کے آخرمیں اکیلے آئینگے۔ تو سب سے پہلے did کا لفظ لگاؤ مگر یاد رہے کہ did کا لفظ لگاتے وقت فعل کی پہلی صورت آئیگی.

ان تینوں صورتوں میں سے پہلی صورت لگیگی۔ یعنی go لفظ

| go | went | gone |
|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۳ |

سے پہلے لفظ did لگے گا.

## مثال

(۱) کیارام نے آم کھایا؟ Did Ram eat mango?

(۲) کیا گوپال اپنے بھائی کے ساتھ سندھی ہوٹل گیا.

Did Gopal go to Sindhi Hotel with his brother

(۳) کیا نہال نے گانا گایا؟

Did Nihal sing a song.

(۴) کیا سُمیش نے کتاب خریدی؟

Did sumesh buy a book.

## مشق متعلق قاعدہ نمبر ۳

(۱) کیا وہ سکول گیا؟

(۲) کیا رام نے پانی پیا؟

(۳) کیا اشوک کیدارناتھ کے پاس گیا؟

(۴) کیا کسی نے رام کو دیکھا؟

(۵) کیا رام نرائن نے آج تم سے کتاب لی؟

(۶) کیا موہن نے رام کو سکول میں مارا؟

(۷) کیا آج ماسٹر جی نے چھٹی دی؟

(۸) کیا اُس نے اپنے بھائی کو خط لکھا؟

(۹) کیا اُس نے آج کا سبق یاد کیا؟

(۱۰) کیا ہر ایک کے فائدے کے لئے مہاتما گاندھی نے کتاب لکھی

# قاعدہ نمبر ۴

اگر "آ" "اے" "ای" والا فقرہ سادہ ہو تو did کو نکال کر دوسری صورت لگاؤ۔

## مثال

مثال

(۱) رام نے کتا مارا۔

Ram killed a dog.

(۲) رام اپنے بھائی کے ساتھ آج کانپور گیا۔

Ram went to Cawnpore with his brother to day

(۳) اس نے آج بھلا شاپ سے فلیکس بوٹ خریدا۔

He bought Flex Boot from Bhalla shop to-day.

(۴) اُس نے آج کرکٹ بہت اچھا کھیلا۔

He played cricket best of all.

## مشق متعلق قاعدہ نمبر ۴

(۱) رام سکول گیا۔

(۲) اُس نے آم کھایا۔

(۳) گوپال رام کے پاس گیا۔

(۴) رام کا کتا آج مر گیا۔

(۵) امرناتھ نے آج برت رکھا۔

(۶) آج اُس نے دُوکان میں اچھا کام کیا۔

(۷) اُس لڑکے نے آج چوری کی۔

(۸) اُس نے اپنے والد کو گالیاں دیں۔

(۹) شیام سندر نے پتنگ اُڑایا۔

(۱۰) آج شری جواہر لعل نہرو کلکتہ تشریف لے گئے۔

# قاعدہ نمبر ۵

جس سوالیہ فقرہ کا جواب no یعنی نہیں میں ہو یاد رہے not عام طور پر سوالیہ فقرے میں فاعل اور فعل کے درمیان۔ اور سادہ میں حصہ متدی لفظ اور فعل کے درمیان آتا ہے۔

یاد رہے کہ جب کوئی جواب دینا ہو۔ تو لفظ "no" استعمال کیا جاتا ہے۔

## مثال

(۱) وہ آج سکول نہیں گیا۔

He did not go to school to-day.

(۲) کیا وہ آج سکول نہیں جاتا ہے؟

Does he not go to school to-day?

(۳) کیا اس نے آج اپنے بھائی کو خط نہیں لکھا؟

Did he not write a letter to his brother to-day.

(۴) کیا گوپال نے آج آم نہیں کھایا؟

Did not Gopal eat mango to-day.

# مشق متعلق قاعدہ نمبر ۵

(۱) کیا وہ آج سکول نہیں گیا؟

(۲) کیا رام نے پانی نہیں پیا؟

(۳) کیا کیدار نے شیام کو نہیں مارا؟

(۴) کیا رتن و سوہن نے آج دوکان کا کام اچھا نہیں کیا؟

(۵) کیا تجلہ شاپ میں مال بہت نہیں ہے؟

(۶) کیا اس نے وہاں سے بوٹ نہیں خریدا؟

(۷) کیا وہ بلی کو نہیں مارتا؟

(۸) وہ کتے سے نہیں لڑتا ہے؟

(۹) میں سکول نہیں جاتا ہوں۔

(۱۰) وہ شربت کا گلاس نہیں پیتا۔

نوٹ:- دیکھئے قاعدہ نمبر ۵ میں not گوپال سے پہلے آیا ہے۔

مثال نمبر۳ میں not وہ کے بعد آیا ہے ۔ اس لئے یاد رکھیئے ۔ کہ جب فاعل (اسم) noun ہو تو not اسم کے پہلے آئیگا ۔ اور فاعل ضمیر ہے ۔ یعنی Pronoun تو not اس کے بعد آتا ہے ۔ دیکھیئے مثال نمبر۴ ۔

# قاعدہ نمبر ۶

اگر سادہ فقرہ سے سوالیہ ، یا سوالیہ سے سادہ فقرہ بنانا ہو ۔ تو فوراً سوال کرنے والے دُوسرے لفظ کو پڑھیئے ۔ یا سادہ فقرے کے دوسرے لفظ کو دیکھیئے ۔ اور اس کو سب سے پہلے لگا دیجئے ۔ اور باقی الفاظ کو ویسے ہی رہنے دیجئے ۔

یاد رہے کہ does . do . did . کا جواب بھی does . do . did میں ہوگا ۔ اُمید ہے کہ اس قاعدہ کو اچھی طرح سے عمل میں لائینگے ۔ کیونکہ آجکل ہم اس میں غلطیاں کرتے ہیں ۔

## مثال

(۱) کیا وہ سکول گیا ؟

Did he go to school ?

ہاں وہ سکول گیا

Yes, he went to school ?

(۲) کیا وہ فٹ بال کھیلتا ہے؟

Does he play foot-ball?

ہاں وہ فٹ بال کھیلتا ہے۔

Yes. he plays foot ball.

(۳) کیا میں آم خریدتا ہوں؟

Do I buy mango?

ہاں میں آم خریدتا ہوں۔

Yes. I buy mango.

(۴) کیا وہ آج کرشنا کیپ ہاؤس سے ٹوپی خریدنے گیا۔

Did he go to Krishna cap house to buy a cap.

ہاں وہ گیا۔

Yes. he went.

## خلاصہ

## متعلق قواعد اول سے لیکر چھٹے قاعدہ تک

| To. write<br>Write | لکھنا<br>لکھو | I write<br>We write | میں لکھتا ہوں<br>ہم لکھتے ہیں |
|---|---|---|---|

| You write | تم لکھتے ہو | They write | وہ لکھتے ہیں |
|---|---|---|---|
| He writes | وہ لکھتا ہے | Do I write | کیا میں لکھتا ہوں |
| Does he write | کیا وہ لکھتا ہے | I do not write | میں نہیں لکھتا ہوں |
| He does not write | وہ نہیں لکھتا ہے | Did he write | کیا اسنے لکھا |
| He did not write | اس نے نہیں لکھا | He wrote | اس نے لکھا |

# قاعدہ نمبر ۷

جس جملہ کے اخیر میں رہا ہوں رہا ہے رہے ہیں کے لفظ ہوں۔ تو "ہوں" والے فقرے میں am اور "ہیں" والے فقرے میں Are اور "ہے" والے فقرے میں is لگائیے۔ مگر یاد رہے۔ فعل کے آخر میں ing ضرور آئیگی۔ کیونکہ "رہا" کی انگریزی ing ہے

## مثال

(۱) میں سکول جا رہا ہوں۔

I am going to school

(۲) وہ اپنے بھائی کو خط لکھ رہا ہے۔

He is writing a letter to his brother.

(۳) ہم آج لالہ اندر چند کے پاس جا رہے ہیں۔

We are going to L. Indra Chand to-day.

(۱۴) کیا رام آج کلکتہ جا رہا ہے؟

Is Ram going to Calcutta to-day.

# مشق متعلق قاعدہ نمبر ۷

(۱) وہ خط لکھ رہا ہے.

(۲) کیا شیام پران ناتھ کو مار رہا ہے؟

(۳) کیا تم چاول کھا رہے ہو؟

(۴) وہ باغ کی سیر کو جا رہا ہے.

(۵) اشوک آم کھا رہا ہے.

(۶) اس کا والد آ رہا ہے.

(۷) وہ آج دریا پر جا رہا ہے.

(۸) ہری ریل پر جا رہا ہے.

(۹) دیو راج اپنے بھائی کے ساتھ شہر کو جا رہا ہے.

---

# قاعدہ نمبر ۸

جس جملہ کے آخر میں "رہا تھا" اور "رہے تھے" کے لفظ آئیں تو "تھا" والے فقرے میں was اور "تھے" والے فقرے میں Were لگائیے۔ مگر یاد رہے ing ضرور فعل کے آخر میں آئیگی۔ کیونکہ رہا کی

انگریزی میں نشانی ing ہے۔

# مثال

(۱) کیا وہ سکول جا رہا تھا؟

Was he going to school?

(۲) وہ ہری کے ساتھ لڑ رہا تھا۔

He was fighting with Hari

(۳) کیا تم آج آم کھا رہے تھے؟

Were you eating mangoes to day?

(۴) گوپال اور کشور خط لکھ رہے تھے۔

Gopal + Kishore were writing a letter.

# مشق متعلق قاعدہ نمبر ۸

(۱) میں آج سو رہا تھا۔

(۲) ہری کل رو رہا تھا۔

(۳) گوپال لکڑی توڑ رہا تھا۔

(۴) ہم دریا پر جا رہے تھے۔

(۵) کیا تم آج اپنے مکان پر نہیں جا رہے تھے؟

(۶) آج تم کون سی کتاب لکھ رہے تھے۔

(۷) کیا وہ آج شری جواہر لعل سے ملنے جا رہے ہیں؟
(۸) کتنے لڑکے آجکل لالہ جی کے پاس تعلیم پا رہے ہیں؟
(۹) کیا رادھے کرشن آجکل اپنے کام میں کامیاب ہو رہے ہیں؟

---

# قاعدہ نمبر ۹

جس جملہ کے آخر میں "رہا ہوں" "رہے ہیں" اور "رہا ہے" کے الفاظ اور وقت پایا جاوے۔ تو Am اور Are کے بجائے have been اور صرف is کے بجائے has been لگایئے۔ مگر یاد رہے ing ضرور آئیگی۔

## مثال

مثال

(۱) میں صبح سے سکول جاتا رہا ہوں۔
I have been going to school since morning.

(۲) امر ناتھ دو گھنٹہ سے آم کھاتا رہا ہے۔
Amar nath has been eating mangoes for two hours.

(۳) کیا وہ کل سے چٹھی لکھتا رہا ہے؟
Has he been writing a letter since yesterday.

(۴) میں صبح سے گانا گاتا رہا ہوں۔

I have been singing a song since morning.

## مشق متعلق قاعدہ نمبر ۹

(۱) دو گھنٹہ سے میں اُس سے لڑتا رہا ہوں۔

(۲) کیا وہ کل سے بیمار ہو رہا ہے۔

(۳) صبح سے آم لاتا رہا ہے۔

(۴) امر ناتھ آج صبح سے لکڑی کاٹتا رہا ہے۔

(۵) وہ ایک گھنٹہ سے بیج بوتا رہا ہے۔

(۶) دوکاندار صبح سے آٹا تولتا رہا ہے۔

(۷) آتمارام صبح سے کاروبار خطوط لکھتا رہا ہے۔

## قاعدہ نمبر ۱۰

جس جملہ کے اخیر میں "رہا تھا" یا "رہے تھے" کے الفاظ آئیں۔ اور وقت بھی پایا جاوے۔ تو بجائے Was اور Were کے Had been کے الفاظ لگائیے۔ مگر یاد رہے ing ضرور آئے گا۔

# مثال

(۱) وہ آج صبح سے فٹ بال کھیلتا رہا تھا.

He had been playing foot ball since morning.

(۲) کیا تم اشوک کا قریباً دو گھنٹے سے انتظار کر رہے تھے؟

Had you been waiting for Ashoke for about two hours.

(۳) وہ صبح سے گاتے رہے تھے.

They had been singing since morning.

(۴) وہ ایک گھنٹہ سے اپنی کتاب تلاش کرتا رہا تھا.

He had been searching his book for one hours.

قاعدہ ۱۰

# مشق متعلق قاعدہ نمبر ۱

(۱) وہ کل سے گلاب کا شربت پیتا رہا تھا.

(۲) وہ دو گھنٹہ سے تمہارا انتظار کرتا رہا تھا.

(۳) وہ کل سے اپنا مکان کرایہ پر دیتا رہا تھا.

(۴) تمہارے والد تم کو گھنٹہ بھر سے یاد کر رہے تھے.

(۵) وہ صبح سے کرکٹ کھیلتا رہا تھا. جبکہ میں اس کے پاس گیا.

(۶) تم کیوں اس کو صبح سے مار رہے تھے ؟

(۷) سوہن چار بجے سے فٹ بال کھیلتا رہا تھا ۔

# قاعدہ نمبر ۱۱

جس جملہ کے اخیر میں "ہے" "ہوں" "تھا" "تھے" کے الفاظ ہوں ۔ مگر رہا یعنی ( ing ) نہ ہو ۔ یعنی دوسری صورت جس کی نشانی "۲" ہو ۔ اس کے بعد اوپر والے الفاظ آئیں ۔ تو "ہے" کے بجائے صرف Has اور ہوں یا ہیں" کے بجائے Have اور "تھا" "تھے" کی بجائے Had لگائیے ۔ مگر یاد رہے کہ ان علامتوں کے بعد فعل کی تیسری صورت آئے گی ۔ یعنی Past Participate آئے گی ۔

نوٹ :۔ ing نہیں آئیگا ۔ کیونکہ "رہا" کا لفظ نہیں ہے ۔

## مثال

(۱) رام نے خط لکھا ہے
۱ ۴ ۳ ۲

Ram has written a letter.

(۲) کیا میں کراچی گیا ہوں ؟

Have I gone to Karachi ?

(۳) کیا تم نے خط لکھا تھا؟

Had you written a letter?

(۴) ہری نے آج ایک میز توڑی تھی۔

Hari had broken a table to day.

ضروری نوٹ:۔ Has صرف تیسرے شخص یعنی غائب کے لئے استعمال کیا جاتا ہے۔ اور باقی یعنی کلام کرنے والے اور حاضر کے لئے Have لگایا جاتا ہے۔

---

# ساتویں سے گیارہویں قاعدہ تک خلاصہ

## (الف)

| | |
|---|---|
| تھا:۔ | was. Had been. Had |
| ہے:۔ | Is. Has been. has |
| ہوں:۔ | Am. Had been. have |
| رہا:۔ | ing |

## (ب)

| | |
|---|---|
| میں لکھ رہا ہوں۔ | I am writing |
| ہم لکھ رہے ہیں۔ | We are writing |

He is writing. — وہ لکھ رہا ہے۔

I was writing. — میں لکھ رہا تھا۔

We were writing. — ہم لکھ رہے تھے۔

میں صبح سے لکھتا رہا ہوں

I have been writing since morning.

وہ صبح سے لکھتا رہا ہے

He has been writing since morning

He had been writing. — وہ لکھتا رہا تھا۔

---

I have written. — میں نے لکھا ہے۔

He has written. — اُس نے لکھا ہے۔

He had written. — اُس نے لکھا تھا۔

---

نوٹ :- یاد رہے Hade, have, has, were, was, are, is, am
اکیلے بھی آ سکتے ہیں۔ مگر جبکہ خاص فعل ہوں۔ یعنی ing فقرہ یا
تیسری صورت یعنی 3rd form فقرے میں نہ ہو۔

---

# قاعدہ نمبر ۱۲

قاعدہ نمبر ۱۲

جس جملہ کے اخیر میں " چکوں گا " کا لفظ ہو۔ تو اس کے دو قواعد ہیں۔ یاد رکھیں کہ " چکوں گا " عام طور پر دو فقروں میں بولا جاتا ہے اور "جب" کا لفظ کام میں لایا جاتا ہے۔ مثلاً " جب میں پانی پی چکوں گا۔ تو سکول جاؤں گا۔" جیسا فقرہ اردو میں ہم نے لکھ دیا ہے اگر اس کی انگریزی کریں۔ تو "چکوں گا" کی نشانی shall have یا will have اور تیسری صورت لگائیے۔

اور اگر اس فقرے کا آخری حصہ پہلے رکھیں۔ اور پہلا پیچھے مثلاً "میں سکول جاؤں گا جب پانی پی چکوں گا۔" تو "چکوں گا" کی انگریزی صرف have اور تیسری فورم (شکل) ہو جائیگی۔ یعنی shall یا will اڑ جائے گا۔

اب ذرا غور سے ملاحظہ فرمائیے گا۔

## مثال

(۱) جب میں پانی پی چکوں تو سکول جاؤں گا۔

When I shall have drink water, I shall go to school

(۲) میں سکول جاؤں گا۔ جب پانی پی چکوں گا۔

I shall go to school, when I have drunk water

(۳) جب ہم آم کھا چکیں گے۔ تب فٹ بال کھیلیں گے۔

When we shall have eaten mangoes, we shall play foot ball.

(۴) جب ریل گاڑی جا چکے گی۔ تو میں آؤں گا۔

When the train will have gone, I shall come.

## مشق متعلق قاعدہ نمبر ۱۲

(۱) وہ خط لکھ چکے گا تو امر ناتھ اُس کے گھر جائے گا۔

(۲) میں باغ جا چکوں گا۔ جب تم اشوک کو لیکر آؤ گے۔

(۳) وہ لڑ چکے گا۔ جب ہم پہنچیں گے۔

(۴) وہ گانا گا چکے گا، پیشتر اس کے میں جاؤں گا۔

(۵) رام اپنے بھائی کے ساتھ کراچی جا چکے گا۔ تب میں سوہن کو بلاؤں گا۔

(۶) وہ امرود کھا چکے گا۔ جب منوہر پانی لائے گا۔

(۷) وہ لکڑیاں توڑ چکے گا جب ہری آگ جلائے گا۔

(۸) وہ سیر کر چکے گا پیشتر اس کے کہ میں گھر پہنچوں گا۔

قاعدہ نمبر ۱۳

# قاعدہ نمبر ۱۳

جس فقرے کے آخر میں (گا۔ گے۔ گی) لفظ آئیں۔ تو Will یا Shall لگا دیجئے۔ مگر یاد رہے کہ فعل کی پہلی صورت آئیگی

## مثال

(۱) میں سکول جاؤں گا۔

I shall go to school.

(۲) کیا رام اپنے بھائی کو خط لکھے گا۔

Will Ram write a letter to his brother.

(۳) تم سکول کب جاؤ گے؟

When will you go to school.

(۴) اشوک پانی پیئے گا۔

Ashoke will drink water.

## مشق متعلق قاعدہ نمبر ۱۳

(۱) وہ سکول جائے گا۔

(۲) ہری لکڑی توڑ دے گا۔

(۳) گوپال سوئے گا۔
(۴) کیا وہ گائے گا؟
(۵) کیا تم شکار کھیلو گے؟
(۶) وہ آج کلکتہ نہ جائے گا۔
(۷) کیا وہ کل چاندنی چوک بوٹ خریدنے جائیگا۔
(۸) کیا تم چاند بکڈپو سے کتاب منگواؤ گے۔

---

قاعدہ نمبر ۱۶

# قاعدہ نمبر ۱۴

جس جملہ کی نشانی " رہوں گا " ہو تو Shall be یا will be لگائیے اور اگر وقت پایا جاوے تو be کو اُڑا کر Will have been یا Shall have been لگائیے۔ مگر یاد رہے ing ضرور آئیگا۔

# مثال

(۱) وہ سکول جا رہا ہوگا۔

He will be going to school.

(۲) وہ صبح سے فٹ بال کھیلتا رہا ہوگا۔

He will have been playing football since morning.

(۳) کیا وہ صبح سے آم کھا نا رہا ہوگا؟

Will he has been eating mangoes since morning.

(۴) کیا رام کلکتے جا رہا ہوگا؟

Will Ram be going to Calcutta.

## مشق متعلق قاعدہ نمبر ۱۲

(۱) وہ خط لکھ رہا ہو گا۔

(۲) وہ صبح سے پانی پی رہا ہو گا۔

(۳) وہ خط لکھ رہا ہو گا۔

(۴) وہ فٹ بال کھیل رہا ہو گا پیشتر اس کے کہ میں وہاں جاؤں

(۵) شہزادی اپنی سہیلیوں کے ساتھ نہا کر واپس آ رہی ہو گی۔

---

## قاعدہ نمبر ۱۳

قارئین کرام! اگر آپ کو اگلے صفحہ پر درج کی ہوئی علامتیں ذہن نشین ہو جائیں۔ تو یقیناً آپ انگریزی زبان کے ماہر بن جاویں گے۔ ملاحظ فرمائیے۔

| تیسری صورت<br>Third Form | دوسری صورت<br>Second Form | پہلی صورت<br>First Form |
| --- | --- | --- |
| Eaten<br>Have, has, had | Ate<br>آ ۔ اے ۔ ای والا لفظ<br>شرط یہ کہ سادہ فقرہ ہو | Eat<br>Do, does, did<br>shall, will |

باقی حسب ذیل الفاظ کے ساتھ فعل کے بعد ing آئیگا.

Have been – were – was – are – is

shall be – will be – had been – has been,

| تیسری صورت | shall have / Will have | چکوں گا |
| --- | --- | --- |
| تیسری صورت | Might have | گذرے ہوئے زمانہ کے بعد ہو گا |
| ing | Will be / shall be | رہا کے بعد ہو گا. |

# چودھواں سبق

## مختصر فقرات

Ram as well as Amar Nath is here.

( رام ایز ویل ایز امر ناتھ از ہیئر )

رام یہاں ہے اور امر ناتھ بھی یہاں ہے

I do not know why he went away.

آئی ڈو ناٹ نو ، وہائی ہی وینٹ اوے

( میں نہیں جانتا کہ وہ کیوں چلا گیا )

The two brothers love each other.

دی ٹو برادرز لو ایچ ادر

( دو بھائی ایک دوسرے کو پیار کرتے ہیں )

He is stronger than I ہی از سٹرونگر دین آئی

( وہ مجھ سے زیادہ طاقتور ہے )

The sister of that boy about whom you were talking, yester day has died.

دی سسٹر آف دیٹ بائے ایباؤٹ ہوم یُو وَر ٹاکنگ، یسٹر ڈے ہیز ڈائڈ

(جس لڑکے کے بارے میں تم ذکر کر رہے تھے۔ اسکی بہن مر گئی)

It is I. اِٹ اِز آئی

(میں ہی ہوں۔)

I heard him saying so آئی ہیرڈ ہم سینگ سو

(میں نے اُسے ایسا کہتے سُنا)

He is the boy, whom I had given the book yester day.

ہی اِز دی بائے، ہوم آئی ہیڈ گِون دی بُک یسٹر ڈے

(یہ وہی لڑکا ہے جسکو میں نے کتاب دی تھی)

Gopal, whom you had seen in the Bazar yester day, went to Calcutta to day.

گوپال، ہوم یُو ہیڈ سین اِن دی بازار یسٹر ڈے۔ وینٹ ٹو کلکتہ ٹو ڈے

(گوپال جسکو میں نے کل بازار میں دیکھا تھا۔ آج کلکتہ چلا گیا)

He has been ill since Tues day.

ہی ہیز بین اِل سِنس ٹیوز ڈے

(وہ منگلوار سے بیمار ہے)

Wait for me till I come.

ویٹ فور می ٹِل آئی کم

(جب تک آؤں، انتظار کرو)

The climate of Simla is better than That of Calcutta

دی کلائمیٹ آف شملہ از بیٹر دین دیٹ آف کلکتہ

(شملہ کی آب وہوا کلکتہ کی لبنسبت اچھی ہے)

Is this all that you have to say

از دِس آل دیٹ یُو ہیو ٹُو سے

(کیا یہی ہے جو تم نے کہنا ہے)

Four years have passed since he died

فور ایئرس ہیو پاسڈ سِنس ہی ڈائیڈ۔

(اُس کو مرے ہُوئے چار سال گذر گئے ہیں)

I found him ill yester day

آئی فاؤنڈ ہِم اِل یسٹرڈے

(میں نے اُسے کل بیمار پایا)

I shall take 10-20 train.

آئی شیل ٹیک 10.20 ٹرین

(میں دس بجکر بیس منٹ کی گاڑی سے جاؤں گا)

Open your book at the 5th page.

اوپن یور بُک ایٹ دی ففتھ پیج

(اپنی کتاب کا پانچواں صفحہ کھولو)

Give him a rupee and so.

گِو ہم اے رُپی اینڈ سو

(اُس کو ایک آدھ روپیہ دو)

He has finally made up his mind to take revange.

ہی ہیز فائینلی میڈ اپ ہز مائنڈ ٹو ٹیک ریوینج

(اُس نے بدلہ لینے کا پکا ارادہ کر لیا ہے)

My friend has been taking special care of his health for the last two months.

مائی فرینڈ ہیز بین ٹیکنگ سپیشل کیئر آف ہز ہیلتھ فور دی لاسٹ ٹو منتھز

(میرا دوست گذشتہ دو ماہ سے اپنی صحت کا از حد خیال رکھ رہا ہے)

He had been having a good time of it yester day all the day long.

ہی ہیڈ بین ہیونگ اے گُڈ ٹائم آف اِٹ یسٹر ڈے آل دی ڈے لونگ

(وہ کل سارا دن مزے اُڑاتا رہا)

The Inspector will inquire in the matter.

دی انسپکٹر وِل انکوائر اِن دی میٹر

(انسپکٹر صاحب معاملہ کی تحقیقات کرینگے)

I shall have reached the station before the train arrives.

آئی شیل ہیو ریچڈ دی سٹیشن بیفور دی ٹرین ایرائیوز

(ریل گاڑی آنے سے پہلے میں سٹیشن پر پہنچ چکوں گا)

Is he an honest man?

اِز ہی این آنیسٹ مین؟

(کیا وہ دیانت دار آدمی ہے؟)

Are you an old hand in this office.

آر یُو این اولڈ ہینڈ اِن دِس آفس؟

(کیا آپ اس دفتر میں بہت دیر سے کام کرتے ہیں؟)

Can I trust you with my secret?

کین آئی ٹرسٹ یُو وِدھ مائی سیکرٹ؟

(کیا میں آپ پر بھروسہ کر سکتا ہوں کہ آپ میرا راز افشا نہ کرینگے)

I can not rise from bed, not to speak of walking.

آئی کین ناٹ رائز فرام بیڈ، ناٹ ٹو سپیک آف واکنگ.

(چلنے کا تو کیا ذکر، میں بستر سے اُٹھ نہیں سکتا)

He made of with the money.

ہی میڈ آف وِد دی منی

(وہ روپیہ لیکر بھاگ گیا)

The horse broke out of the stable.

دی ہارس بروک آؤٹ آف دی سٹیبل.

(گھوڑا اصطبل میں سے بھاگ گیا)

Cholera has broken out.

کالرا ہیز بروکن آؤٹ.

(ہیضہ پھوٹ پڑا ہے)

He set out at 4 P.M.

ہی سیٹ آؤٹ ایٹ فور پی. ایم

(وہ چار بجے روانہ ہوا)

He puts up with me. ہی پٹس اپ وِد می.

(وہ میرے ساتھ رہتا ہے)

Put on your shoes. پٹ آن یور شوز

(اپنے جوتے پہنو)

Put out the light. پٹ آؤٹ دی لائٹ.

(روشنی گل کردو)

Set the fire. سیٹ دی فائر

(آگ جلاؤ)

The dog went mad.
دی ڈاگ وینٹ میڈ۔
(کُتّا پاگل ہوگیا)

Put off your shoes.
پُٹ آف یور شُوز
(اپنے جُوتے اُتارو)

He lets the dog loose at night.
ہی لیٹس دی ڈاگ لُوز ایٹ نائٹ
(وہ کُتّے کو رات کو چھوڑ دیتا ہے)

He looks blanks
ہی لُکس بلینک۔
(وہ حیران نظر آتا ہے)

Please look sharp.
پلیز لُک شارپ
(مہربان جلد کرو)

your name please.
یُور نیم پلیز
(آپ کا اِسم مُبارک)

He made little of my illness.
ہی میڈ لٹل آف مائی اِل نیس
(اُس نے میری بیماری کو ضروری نہ سمجھا)

He played me false.
ہی پلیڈ می فالز
(اُس نے مجھکو دھوکہ دیا)

The money ran short.
دی منی رین شارٹ
(روپے کم ہو گئے)

He set free the thief.
ہی سیٹ فری دی تھیف
(اُس نے چور کو چھوڑ دیا)

He took ill
ہی ٹک اِل
(اُس نے بُرا مانا)

He came at the nick of time.
ہی کیم ایٹ دی نک آف ٹائم
(وہ عین وقت پر آیا)

He is well up from ins and outs of the matter.
ہی از ویل اپ فرام انز اینڈ آؤٹز آف دی میٹر۔
(وہ اس معاملہ کی اونچ نیچ سے اچھی طرح واقف ہے)

Tit for tat
ٹٹ فار ٹیٹ
(ادل کا بدل)

He kept watch and ward
ہی کیپٹ واچ اینڈ وارڈ
(وہ حفاظت کرتا رہا)

He arrived at home safe and sound
ہی ارائیوڈ ایٹ ہوم سیف اینڈ ساؤنڈ۔
(وہ مکان پر صحیح سلامت پہنچا)

Please do not call me bad names.

پلیز ڈو نوٹ کول می بیڈ نیمز

(مجھ کو گالیاں مت دو)

Your conduct is quite out of pace.

یور کنڈکٹ از کوائٹ آؤٹ آف پیس

He came in time.

ہی کیم اِن ٹائم

(وہ وقت پر آیا)

He lives out of door.

ہی لِوز آؤٹ آف ڈور

(وہ کھلی ہوا میں رہتا ہے)

He fled away from his house.

ہی فلیڈ اوے فرام ہز ہاؤس

(وہ اپنے گھر سے بھاگ گیا)

I shall leave Bombay to-morrow.

آئی شیل لیو بمبئی ٹو مارو.

(میں کل بمبئی سے روانہ ہوں گا)

---

# PROVERBS

# ضرب المثلیں

He who grasps at too much will lose all.

آدھی چھوڑ ساری کو دھاوے ۔ آدھی رہے نہ ساری پاوے

A nine days wonder.

چار دن کی چاندنی پھر اندھیری رات ؛

Cut your coat according to the Cloth.

چادر دیکھکر پاؤں پسارو ؛

A bad workman quarrels with his tools.

ناچ نہ جانے آنگن ٹیڑھا ؛

A bird in hand is worth two in a tree.

نو نقد نہ تیرہ اُدھار ؛

Where there is a will there is a way.

کرنے کو سو راستے ہیں ؛

Rome was not built in a day.

ہتھیلی پر سرسوں نہیں جمتی

Every day is not Sunday.

ہر روز عید نیست کہ حلوا خورد کسے

Barking dogs seldom bite

جو گرجتے ہیں وہ برستے نہیں

A wolf in lamb's clothing

ہاتھ سمرنی بغل میں کترنی

For hidden fruits are sweet.

پرائی تھالی کا بھات میٹھا۔

Drawing man catch at straws.

ڈوبتے کو تنکے کا سہارا۔

Might is right.

جس کی لاٹھی اُس کی بھینس۔

Good mind good find.

آپ بھلا تو جگ بھلا

Out of sight, out of mind.

آنکھ اوجھل پہاڑ اوجھل

Something is better than nothing

بھاگتے بھوت کی لنگوٹی ہی سہی۔

To kill two birds with one stone

ایک پنتھ دو کاج

Evil got evil spent.

مال حرام بود بجائے حرام رفت

Great cry little wool.

اونچی دوکان۔ پھیکا پکوان

A word to wise.

عقلمند کو اشارہ کافی ہے۔

Between two stools falls to ground.

دبدا میں دونوں گئے مایا ملی نہ رام۔

Diamond cuts diamond.

لوہے کو لوہا کاٹتا ہے

Silent gives consent.

الخاموشی نیم رضا۔

Self praise is no recommendation

اپنے منہ میاں مٹھو۔

Cherity begins at home

اول خویشی بعدہ درویش

See which way the mind bloms.

دیکھو اونٹ کس کروٹ بیٹھتا ہے۔

A friend in need is a friend in deed.

دوست وہی ہے جو وقت پر کام آوے

Health is better than wealth.

ایک تندرستی ہزار نعمت

God helps those who help them selves.

ہمت مرداں مدد خدا

All is well that ends well.

جس کا انجام اچھا ہو۔ وہ مصیبت اچھی

Prevention is better than cure.

قتل الموذی قبل الایذا

---

## CONVERSATION

conversation

## بات چیت

بات چیت

What is your name? — وہاٹ از یور نیم؟

تمہارا نام کیا ہے؟

My name is Gopal. — مائی نیم از گوپال۔

میرا نام گوپال ہے

What is your father's name? — وہاٹ از یور فادرس نیم

تمہارے والد کا کیا نام ہے؟

My father's name is L. Daulat Ram.

مائی فادرس نیم اِز لالہ دولت رام

میرے والد کا نام لالہ دولت رام ہے.

What is he? وہاٹ اِز ہی ؟

وہ کیا کام کرتے ہیں ؟

He is a Doctor. ہی اِز اے ڈاکٹر

وہ ایک ڈاکٹر ہیں

In which class do you read? اِن وِچ کلاس ڈُو یُو ریڈ

تم کون سی کلاس میں پڑھتے ہو ؟

I read in fourth class. آئی ریڈ اِن فورتھ کلاس

میں چوتھی جماعت میں پڑھتا ہوں

Please come to my house to morrow

پلیز کم ٹو مائی ہاؤس ٹو مارو

کل میرے مکان پر آؤ

Sit by my side بٹ بائی مائی سائڈ

میرے پاس بیٹھو

Put the bag on the table.

پُٹ دی بیگ اون دی ٹیبل

تھیلا میز پر رکھ دو

I will go to cawnpore after this week.

آئی ول گو ٹو کانپور آفٹر دس ویک

میں اس ہفتے کے بعد کانپور جاؤں گا

We must to read. وی مسٹ ٹو ریڈ

ہم کو پڑھنا چاہیئے۔

I will read this book آئی ول ریڈ دس بک

میں یہ کتاب پڑھوں گا

Solve this question with in fifteen miniutes

سولو دس کویسچن ود اِن ففٹین منٹس.

اس سوال کو پندرہ منٹ میں حل کرو.

I have passed the matric examination.

آئی ہیو پاسڈ دی میٹرک ایگزامینیشن

میں نے میٹرک کا امتحان پاس کیا ہے

When does your school open.

وہن ڈز یور سکول اوپن

تمہارا سکول کبوقت کھلتا ہے

Our school opens at 9.0. clock in the morning. اور سکول اوپنز ایٹ نائن اوکلاک اِن دی مورننگ

ہمارا سکول صبح ۹ بجے کھلتا ہے.

Who teaches you Hindi

ہو ٹیچز یُو انگلش

تمہیں ہندی کون پڑھاتا ہے

Pt. Ved Prakash teaches us Hindi.

پنڈٹ ویدپرکاش ٹیچز اَس ہندی

پنڈت ویدپرکاش ہمکو ہندی سکھاتے ہیں

When did you examination begin.

وہن ڈِڈ یُو ایگزامنیشن بگن ؟

تمہارا امتحان کب شروع ہوا تھا ؟

Our examination began on the 2nd April.

آور ایگزامنیشن بگین آن دی سکنڈ اپریل

ہمارا امتحان ۲ر اپریل کو شروع ہوا تھا۔

Letter writing

# Letter writing.

# خط وکتابت

خط وکتابت

انگریزی زبان میں چٹھی لکھنا نہایت آسان ہے۔ چٹھی لکھے ہوئے الفاظ میں ایک پیغام ہی تو ہے۔ شروع کرنے اور ختم کرنے کے مختلف طریقے بھی سمجھنے میں کچھ مشکل نہیں ہیں۔ راقم کو پہلے یہ سوچ لینا لازم ہے کہ وہ کیا لکھنا چاہتا ہے۔ اس کے بعد اسے آسان الفاظ میں اپنا مطلب بیان کرنا چاہیئے۔ ذیل کے امور چٹھی شروع کرنے، اس کا مضمون لکھنے، نیز اس کو ختم کرنے کے لئے معاون و مددگار ثابت ہوں گے۔

چٹھی لکھتے وقت ان باتوں کا دھیان رکھیں۔

۱۔ تاریخ نیز راقم کا پتہ۔

۲۔ القاب

۳۔ چٹھی کا مضمون

۴۔ راقم کے دستخط وغیرہ

مقام و تاریخ اس طرح سے کسی ایک طریقہ سے لکھے جا سکتے ہیں۔

(1) 43 Lahori Gate

Delhi

11th March 1952

(2) 43 Lahori Gate

Delhi

11th Mar 1952

(3) 43. Lahori Gate

March 11, 1952

القاب کے لئے مندرجہ ذیل طریقے رہنمائی کرسکتے ہیں.

(1) My dear father

yours affectionately

or

yours affectionate son

(2) My dear brother

yours affectionately

or

your affectionate brother

(3) My dear Mother,

yours affectonately

or

your affectionate son.

(4) My dear uncle

Yours affectionately
or
Your affectionate nephew

(5.) My dear Cousin

Yours affectionately
or
your affectionate Cousin

دوست کو

(1) My dear Mohan.

Yours Sincerely
or
Your sincere friend

(2.) My dear friend

Yours Sincerely
or
your Sincere friend

کاروباری نیز دیگر خطوط

My dear Sir

Yours Truly
or
Yours faithfully

Dear Sir

Yours faith fully

ایڈیٹر کو

Dear Sir,

Yours faith fully

پوسٹ ماسٹر نیز سپرنٹنڈنٹ پولیس کو

Dear sir,
or
Sir.

Your faith fully
or
I have the honour to be
Sir

Your most obedient servant.

مکتوب الیہ کا نام لفافہ پر دو طرح سے لکھا جاتا ہے

Mr. Harbans Lal Batra
or
Harbans Lal Batra Esq

اب لفافوں پر پتہ کے نمونے ملاحظ فرمائیے

1. Om Parkash Chopra Esq
"Khush Manzir"
East Park Road
Karol Bagh. Delhi

2- Mr. Ved Prakash Sharma
B.Sc., (Hons)
Accountant + Auditor
Fateh Puri, Delhi

3. A.P. Anand Esq
Executine officer,
Nainital Cantt.

4. L. Kidar Nath Malhotra,
Iron Merchant.
Chhappar wala Kuan,
Karol Bagh Delhi

# نج کے خطوط

## To a friend دوست کو

111, Shah Ganj
Delhi
16-3-52

Dear Anand,

From a letter from Mr. Hari Das, I learnt that you are at Ambala. Oh! What a silent move. You did not mind to drop down for a day at Delhi although it falls on the way. See that you made it a point to come while on return journey. Nimmi remembers you.

Yours sincerely,
Ved Prakash Sharma

Anand Prakash Anand Esq.
C/o L. Sita Ram Suri,
Cashier, E.P.Ry Cash office
Ambala Cantt

# دوست کے نام

"شاہ گنج"
دھلی
۱۶ / مارچ ۱۹۵۲ء

پیارے آنند جی!

بھائی ہری داس جی سوری کے خط سے معلوم ہوا ہے۔ کہ آپ انبالہ پہنچ گئے ہیں۔ واہ! کیسے چپکے سے پہنچ گئے۔ اسی راستہ گئے، مگر ایک دن کیلئے دہلی میں اُترتے نہ بنا۔

اچھا تو واپسی پر ضرور تشریف لائیے۔

ممی آپکو یاد کرتی ہے

آپ کا صادق
"وید پرکاش شرما"

شری آنند پرکاش جی آنند
معرفت
لالہ سیتارام جی سونی خزانچی
ای پی۔ آر کیش آفس
انبالہ چھاؤنی

# A Challange for a Hockey match

Govt High School
Ludhiana

31 - 10 - 1951

The Captain,
Ambala Club,
Ludhiana.

Dear Sir,

I shall be glad to know if you could have a friendly game with us on 5th Proximo, the Saturday a 5 P.M.

I may inform you that you will have to take dinner with us with your Party, and I shall be thankful if you inform us, how many of you will be Vegitarians, and how many non-vegitarians.

I am yours Truly

Radhey Lall Kapur
Captain Hockey Tea

# ہاکی میچ کے لئے چیلنج

ہاکی میچ کے لئے چیلنج

گورنمنٹ ہائی سکول
لدھیانہ
مورخہ ۳۱ اکتوبر سنہ ۱۹۵۱ء

جناب من تسلیم!

اگر آپ ہمارے ساتھ اگلے ماہ کی ۵ تاریخ کو شام کے ۵ بجے ایک دوستانہ میچ کھیلنا منظور فرمادیں۔ تو اس سے مجھکو بیحد خوشی ہوگی میں آپ سے یہ بھی استدعا کروں گا کہ آپ اُس دن رات کا کھانا بھی اپنے رفقا سمیت ہمارے ہاں کھائیں۔ اس سلسلہ میں اگر آپ مجھے یہ پتہ دے دیں۔ کہ آپ میں سے کتنے گوشت خور ہیں اور کتنے سبزی خور۔ تو میں آپ کا بیحد ممنون ہونگا۔

میں ہوں آپکا صادق
رادھے لعل "کپور"
کپتان ہاکی ٹیم

---

# Informing brother about the death of a relative.

21/27 College street
Delhi
20 - 3 - 1952.

Dear brother,

I regret to inform you very sad news of the death of Shree Shant Ram to-day 2 P.M. being accidently knocked down by the car at Canaught Place

Unfortunate
Chandar

Shree Lok Nath
C/o L. Ram Asre Khanna
112/555. The Mall.
Cawnpore.

## بھائی کو کسی کے انتقال کے متعلق مطلع کرتے ہوئے

۲۱۱/۲۷ کالج سٹریٹ
نئی دہلی
۲۰ مارچ ۱۹۵۲ء

برادر مہربان!

میں نہایت افسوس کے ساتھ آپکو مطلع کرتا ہوں۔ کہ آج دو بجے شری سنت رام جی کار کے حادثہ کے سبب، جو کہ کناٹ پلیس میں رونما

ہُوا تھا۔ رحلت کر گئے ہیں۔

بدقسمت

"چندر"

شری لوک ناتھ

معرفت

لالہ رام آسرے کھنّہ

۱۱۲/۵۵۵ دی مال، کانپور

---

# Sympathy on failure

Lal Kothi
Nagori Gate
Hissar
19th June 1952.

Dear Rattan,

Matric result was expected to-day. I sat waiting in the boarding House from 10 A.M. The result was received after two hours utterly dejected to find your name missing in the list.

I did not believe my self in the 1st in stant. but when on respected search I could not find your name my heart felt very sad.

I hope you will not lose your heart on this accidental failture and will exert your self with double force next year

yours,

Girdhari Lal

Rattan Chand Wahi Esq.
Gandhi Street
Fatehpuri. Delhi

دل کوٹھی
ناگوری گیٹ، حصار
۱۹ رجون ۱۹۵۲ء

مائی ڈیئر رتن.

آج میٹرک کے امتحان کا نتیجہ نکلنا تھا۔ میں کس بے چینی سے

ہی بورڈنگ ہاؤس میں نتیجہ کے انتظار میں جا بیٹھا تھا۔ تقریباً دو گھنٹے کے بعد
نتیجہ آیا۔ لیکن اس میں تمہارا نام نہ دیکھکر بیحد مایوسی ہوئی۔ پہلے تو مجھے یقین ہی
نہ آیا۔ اُمید ہے کہ تم اِس ناکامیابی کے سبب ہمت نہ ہاروگے۔ اور اگلے سال
دگنی محنت کروگے۔

تمہارا

گردھاری لعل

تمہارا رضا دھر
گردھاری لعل
ببیر محمد اشرف

شری رتن چند جی وانلی
گاندھی اسٹریٹ
فتحپوری ..... دہلی

# Business Letter

(Asking to send samples of cloth)

166/23 Lodhi Road
New Delhi
11st March 1952.

The Manager.
The Chakrapani weaving Mills Ltd
Factory Area
Ahmadabad

Dear Sirs,

Please send me samples of different varieties of coating cloth by return mail. along with the prices.

Yours faithfully

Dev Raj Sharma

( پارچات کے نمونے منگوانے کیلئے )

۱۶۶/۲۳ لودھی روڈ

نئی دہلی

مورخہ ۱۱ مارچ سنہ ۱۹۵۷ء

جناب مینیجر صاحب.

چکرپانی ویونگ ملز لمیٹڈ

فیکٹری ایریا

احمد آباد

مکرمی و مخدومی

براہ کرم مجھے مختلف قسم کے کوٹ کے پارچات کے نمونہ جات بواپسی ڈاک بمعہ فہرست ارسال فرمادیں.

آپ کا صادق

دیوراج شرما

Good news of the birth of a son.

Sita Ram Bazar
Delhi

14 - 6 - 1952

Dear Kapoor,

You will be glad to know that you have now become an uncle. Early in the morning at 4 P.M. a nephew has been born to you. Child + mother are both quite well.

Convey my congratulations to your parents.

Sincerely
Ram Lubhaya.

بیٹے کو لڑکا ہونے کی خوشخبری

پسر تولد ہونے کی خوشخبری

سیتارام بازار
دہلی
مورخہ ۱۴ جون سنہ ۱۹۵۲ء

مائی ڈیئر کرشن

یہ سنکر تمہیں مسرت ہوگی کہ تم چچا ہوگئے ہو۔ آج صبح ۸ بجے تمہارے ہاں بھتیجا ہوا ہے۔ بچہ اور زچہ دونوں بخیریت ہیں۔

ماتا جی اور پتاجی صاحب کو مبارکباد دینا

آپ کا صادق

رام لبھایا

---

# Applications

# درخواستیں

To,

The Head Master
Govt High school
Karnal.

Sir,

I have to attend the marriage ceremany of my elder brother, That comes off on the 21st instant. I, there-fore request you to grant me leave for

6 days from 20th to 26th instant.

Yours obediently

Karnal
7-4-51.

Sat Prakash
8th Class

بخدمت جناب ہیڈ ماسٹر صاحب
گورنمنٹ ہائی سکول کرنال۔

جناب عالی!

میرے برادر اکبر کی شادی خانہ آبادی مورخہ ۲۰ ماہ حال کو ہونی قرار پائی ہے۔ لہذا ملتمس ہوں کہ مجھے چھ یوم کی رخصت ۲۰ ماہ حال سے عنایت فرمائی جائے

عرض

کرنال
۵۱-۴-۷

فدوی ست پرکاش
طالب علم۔ جماعت ہشتم

(Applying for a prospectus.)

D.A.V. College.
Jullundhar City
13th March 1952.

To

The Principal

Thomson Engineering College
Rurkee.

Sir,

I have the honour to request the favour of your please sending me a latest prospectus of your renowned College at your earliest convenience.

I have the honour to be
Sir
Your most obedient servant
Satish Malhotra
Student 4th year class.

## پراسپکٹس منگوانے کیلئے

جناب پرنسپل صاحب
تھامسن انجینئرنگ کالج
رڑکی

جناب عالی!

مودبانہ درخواست ہے کہ اپنے کالج کے پراسپکٹس بواپسی ڈاک

بھیجکر مشکور فرمائیں۔

آپ کا فرمانبردار

ستیش ملہوترہ

طالب علم فورتھ ایر کلاس

---

# For remission of a fine.

To.

The Head Master
D.A.V. High school
Makerian

Sir;

Most respect fully I beg to state That due to late receipt of pay by my father. I could not pay my fees in time For this I have been fined Annas eight.

As I have always paid my fees and this is the first occasion on which I missed to do so. I beg to request you to Kindly remit the fine this time.

Makerian
17-6-52.

Your most obedient pupil
Ram Saran
6th Class.

# جُرمانہ معاف کروانے کیلئے

بخدمت جناب ہیڈ ماسٹر صاحب
ڈی۔ اے۔ وی۔ ہائی سکول مکیریاں

جناب عالی!

گذارش ہے کہ اس بار والد صاحب کو تنخواہ دیر سے ملنے کے سبب میں سکول کی فیس ٹھیک وقت پر ادا نہیں کر سکا۔ اس لئے مجھے آٹھ آنہ جُرمانہ کر دیا گیا ہے۔

میں اب تک ہمیشہ مقررہ وقت پر فیس کی ادائیگی کرتا رہا ہُوں۔ اور یہ پہلا ہی موقعہ ہے۔ کہ میں وقت پر فیس نہیں دے سکا۔ لہٰذا مودبانہ درخواست ہے۔ کہ آپ اس بار میرا جُرمانہ معاف کر کے مجُھے مشکور فرمادیں۔

آپ کا فرمانبردار
رام شرن
چھٹی جماعت

مکریاں
۱۷ / جون ۵۲ء

# Requesting to reserve a Carriage

"Mohan Nivas"
Shah Ganj
Delhi
13rd Nov. 1952.

To,

The Station Master
East Punjab Railway
Delhi

Sir.

I shall feel obliged by your kindly reserving an entire third class carriage by 2 up on the night of 21 st November 1952 to Karnal for a marriage party proceeding there.

I am,
Sir.
Om Prakash
Chopra.

# گاڑی ریزرو کروانے کیلئے

"موہن ہاؤس"
شاہ گنج دہلی
۱۳ نومبر ۱۹۵۲ء

بخدمت جناب سٹیشن ماسٹر صاحب
ایسٹ پنجاب ریلوے۔ دہلی

جناب عالی!
میں تیسرے درجہ کا پورا ایک ڈبہ دواپ گاڑی سے ۲۱ نومبر ۱۹۵۲ء رات کو کرنال کو جانے والی ایک برات کے لئے ریزرو کرنے کے لئے مشکور ہونگا۔

الاحقر
اوم پرکاش چوپڑہ

---

## An application for sick-leave.

To:
The Head Master
Govt High school
Ambala city

Sir.
I have been laid up with fever since

last night, and am unable to attend school
I request you to kindly grant me leave of
absence for to day.

Yours obediently

Ambala city — Ramesh Chandra

12nd Nov. - 1951 — 8th class.

## خرابی صحت کی بنا پر رخصت کیلئے درخواست

بخدمت جناب ہیڈ ماسٹر صاحب
گورنمنٹ ہائی سکول انبالہ شہر

جناب عالی!

میں گذشتہ شب سے بخار میں مبتلا ہوں۔ اور سکول حاضر نہیں ہو سکتا۔ گذارش ہے کہ مجھے آج دن کی رخصت مرحمت فرمائی جاوے۔

عرض

فدوی رمیش چندر طالب علم جماعت ہشتم

انبالہ شہر
۱۲ ار نومبر سنہ ۱۹۵۱ء

## An Application for Service.

To,

The Accountant General
Centeral A. G. B office,
New Delhi

Sir,

Having come to know that you stand in need of a Clerk for your office. I beg to offer my self for the same.

As regards my qualifications I beg to say that I am a graduate of Punjab University and have six years clerical experience as well. I have a thorough knowledge of Type writing and account work as well as short hand the Copies of my testimonials, attached herewith, will prove my educational standing and qualifications.

I come from a respectable family of Kashatariyas, my age is about thirty years.

Hoping you to be kind enough to appoint me for which I will be greatful to you for ever,

I beg to remain, Sir
Your most obedient servant
Lalit Kumar Malhotra

Dated - 14-3-52.

بخدمت جناب اکونٹنٹ جنرل صاحب بہادر
سنٹرل اے۔ جی۔ آفس
نئی دہلی

جناب عالی!

یہ سُنکر کہ آپکے دفتر میں ایک آدمی کی ضرورت ہے۔ میں اس کیلئے اپنے آپکو پیش کرتا ہُوں۔

اپنی لیاقت کے بارے میں میں یہ عرض کرنا چاہتا ہُوں کہ میں پنجاب یونیورسٹی کا گریجویٹ ہُوں۔ بلکہ کلرکی کے کام کا چھ سال کا تجربہ بھی رکھتا ہُوں۔ میں ٹائپ رائیٹنگ۔ بک کیپنگ۔ شارٹ ہینڈ بھی جانتا ہُوں۔ سرٹیفکیٹوں کی نقول بھیج رہا ہُوں۔ جس سے کہ آپکو میری لیاقت کے بارے میں صحیح واقفیت بہم پہنچ سکے۔

میں ایک معزز کھتری خاندان کا رُکن ہُوں۔ میری عمر اِس وقت بیس سال کی ہے۔

مجھے اُمید ہے کہ آپ مجھے یہ آسامی عنایت فرمائینگے۔ اور اس کے لیے میں ہمیشہ آپکا ممنون رہُوں گا۔

عرض

فدوی للت کمار ملہوترہ

۱۴ مارچ ۱۹۵۲ء

# Apply for appear at a Competitive Examination.

173, Karol Bagh
Delhi

12 nd April 1952

To,

The Post Master
Delhi

Sir,

I see from a notice in the "Hindustan Times" of date that you have given the orders to candidates for employment in your office to appear at general examination to be conducted by you. May I solicit the favour of your permitting me to appear as a candidate.

I have studied at D.A.V college Lahore up to B.A. standard. I am of 21 years of age. My second language was

Sanskrit

I have the honour to be

Sir

Your most obedient servant

Radha Krishan

## مقابلہ کے امتحان میں شرکت کیلئے درخواست

۱۷۲ ، قرولباغ دھلی

۱۲؍اپریل سنہ ۱۹۵۲ء

بخدمت جناب جنرل پوسٹ ماسٹر صاحب بہادر

دھلی

جناب عالی!

میں نے "ہندوستان ٹائمز" میں ایک اشتہار دیکھا ہے۔ کہ آپنے ملازمت کے امیدواروں کے لئے ایک مقابلہ کا امتحان رکھا ہے

میں اس مقابلہ میں شریک ہونے کیلئے آپکی اجازت کا خواہاں ہوں۔

میں نے ڈی۔ اے۔ وی کالج لاہور میں بی۔ اے تک تعلیم پائی ہے۔ میری عمر ۲۱ برس ہے۔ میری دوسری زبان سنسکرت تھی۔

عرضی

فدوی رادھاکرشن

# Requesting a Transfer Certificate.

Arjun Niwas
Delhi Gate,
Hissar
12 nd May 1952

To,

The Head Master
S. D. High School
Hissar

Sir,

As my father has been transferred to Karnal. I beg to request you to Kindly remove my name from the School register and grant a transfer certificate at your earliest convenience, as we are intending to leave this place to morrow by the night train.

I have the necessary dues with me just now.

I beg to remain
Sir
Your most obedient servant
Ram Lal.

## تبدیل سرٹیفکیٹ کیلئے درخواست

"ارجن نواس"
دہلی گیٹ۔ حصار
۱۲/ مئی ۱۹۵۲ء

بخدمت جناب ہیڈ ماسٹر صاحب
شری سناتن دھرم ہائی سکول حصار

جناب عالی!
چونکہ میرے والد صاحب کا تبادلہ یہاں سے کرنال کو ہو گیا ہے اسلئے میں مستدعی ہوں کہ مجھے تبادلہ کا سرٹیفکیٹ جلد از جلد عنایت فرمایا جائے۔ کیونکہ ہم کل شب کو اس جگہ سے جانا چاہتے ہیں۔
میں ضروری واجب الادا رقوم ساتھ لیکر آیا ہوں۔

عرضی
فدوی رام لعل

# Business Correspondence

# کاروباری خط وکتابت

## To a manager of a Magazine.

Delhi
15th March 1952

To,

The Manager.
"Nirali Duniya"
Lal Kuwan, Delhi

Dear Sir.

I desire to be a subscriber to your monthly "Nirali Duniya". Please favour me by sending the first volume of the new year V.P.P.

Yours faithfully
Sohan Lal

Adress:-
Sohan Lal.
Proprieter. Tilak Soap Factory.
191, Sabzi Mandi. Delhi,

# رسالہ کے مینجر کے نام

دھلی

۱۵ر مارچ ۵۲ء

بخدمت جناب مینجر صاحب
رسالہ "نرالی دُنیا"
لال کنواں دھلی

جناب من!
میں آپکے رسالہ "نرالی دُنیا" کا خریدار بننا چاہتا ہوں۔ براہ مہربانی مجھے نئے سال کا پہلا شمارہ بذریعہ وی۔ پی ارسال کردیں۔

خیراندیش:۔
سوہن لعل

پتہ:۔

سوہن لعل
مالک:۔ تانگ سوپ فیکٹری
۱۹۱، سبزی منڈی دہلی۔

Order

372, Delhi Gate
Hissar,

13rd Nov 1951

Messrs Chand Book Depot
Book seller & Publishers
Khari Baoli Delhi

Dear Sirs

I shall be much obliged by your kindly sending me Per V.P.P the books mentioned on the enclosed list at your earlist convenience.

Yours Truly

Brij Mohan Lal.

List of Books :—

| | |
|---|---|
| Bhagat Mal by Mr S.R.Taskeen | 1 Copy |
| Shri mad Bhagwat Geeta | 4 copies |
| Durga Path | 1 Copy |
| Yog ke Sadhan by Mr S.R.Taskin | 1 copy |
| Prem Sagar | 1 Copy |
| Shiv Puran | 1 Copy |
| Bhagti Sagar | 4 copies |
| Balmikiya Ramayan | 1 copy |

Address :-

Brij Mohanlal Gupta B.A.
"Brij Niwas"
372, Delhi Gate. Hissar.

# فرمائش

۳۷۲، دہلی گیٹ
حصار
۱۳ رنومبر ۱۹۵۱ء

بخدمت جناب منیجر صاحب،
چاند بکڈپو. کھاری باؤلی. دہلی

جنابمن تسلیم.
ذیل میں دی ہوئی فہرست کتب بو اپسی ڈاک بذریعہ وی. پی
پارسل بھیجکر مشکور فرمادیں.

فہرست کتب

| | |
|---|---|
| بھگت مال مصنف شری شیونا تھ رائے صاحب لتکیس | ۱ جلد |
| شر یمد بھگوت گیتا | ۴ جلد |
| دُرگا پاٹھ | ۱ جلد |
| یوگ کے سادھن | ۱ جلد |

شیو پُران — ایک جلد
بھگتی ساگر — چار جلد
بالمیکی رامائن — ایک جلد

پتہ
برج موہن لعل گپتا بی۔ اے
"برج لاوس"
۳۷۲، دہلی گیٹ، حصار

~~~~~~~~

# Stopping payment of a Cheque.

# چیک کی ادائیگی روکنے کیلئے

"Khush Manzir"
East Park Road
New Delhi
18 - 9 - 52.

The Manager.
Punjab National Bank Ltd
Fountain Delhi

Dear Sir,
~~~~~~~~

Please stop payment of Cheque No. H.B. 73444 Dated 7-5-52 for Rs 220/- only drawn in favour of Mr Meetu and signed by myself.

Yours faithfully
S.P. Taskeen.

"خوش منظر"
ایسٹ پارک روڈ
نئی دہلی
۱۸ ستمبر ۱۹۵۲ء

جناب مینجر صاحب
پنجاب نیشنل بنک لمیٹڈ
فوارہ دہلی

جناب من تسلیم
میرے دستخط شدہ چیک نمبر ہ ب ۷۳۴۴۴ مورخہ ۷ ستمبر ۱۹۵۲ء، بالیتی ۲۲۰/- روپیہ جو کہ مسٹر میٹو کے نام جاری کیا گیا ہے کی ادائیگی روک دیں۔

الاحقر:-
بشیوناتھ رائے تسکین

# تار لکھنا

تار کے تین حصے ہوتے ہیں۔ پہلے حصہ میں مکتوب الیہ کا پتہ لکھا جاتا ہے۔ دوسرے حصہ میں تار کا مضمون اور بھیجنے والے کا نام ہوتا ہے۔ اور تیسرے حصہ میں راقم کے دستخط اور اس کا پورا پتہ درج کیا جاتا ہے۔

تیسرے حصے کا مضمون تار کے ذریعہ روانہ نہیں کیا جاتا۔ وہ محض ریکارڈ کیلئے ہوتا ہے۔

اب تاروں کے کچھ نمونہ جات ملاحظہ ہوں

## کاروباری تار

Ram chand Khushi Ram
Railway Mandi
Jullundhar
Sugar going down, sell
Chaman Lal.

Chaman Lal
Proprieter. Barkat Ram Chaman Lal
Katra Ahluwalian Amritsar.

رام چند، خوشی رام

ریلوے منڈی،

جالندھر شہر

کھانڈ مندی ہو رہی ہے۔ بیچ دو۔

چمن لعل

رام چند خوشی رام

چمن لعل

مالک فرم برکت رام چمن لعل، کٹڑہ آہلووالیاں۔ امرتسر

---

بچی، بچی

Bulkhan Mal

Sadar Bazar.

Ambala Cantt

your brother ill. hope less condition

Seva Ram

Seva Ram

c/o

D.